آپ کی اجازت سے میں اس بارہ میں ضروری احتیاط عمل میں لانا مناسب سمجھتا ہوں۔ کہ غیر ہماری گفتگو نہ سُنے۔"

وہ دروازہ تک گیا۔ اور اُسے کھول کر غلام گردش میں غور سے دیکھا۔ مگر آس پاس کوئی نہ تھا اس لئے دروازہ بند کر کے پھر آئیڈا کیمبل کے پاس آکر بیٹھ گیا۔ مگر جب اس نے لوٹ کر اس حسینہ کے چہرہ کی طرف دیکھا۔ تو معلوم ہوا۔ کہ اس کارروائی سے اس کے وقار کو سخت صدمہ پہنچا ہے کیونکہ اب اس کے چہرہ سے غصہ کا اظہار ہوتا تھا۔

مگر وہ فوراً ہی اپنے جوش کو دبا کر کہنے لگی "مسٹر لیسلی آپ کے طریق عمل سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ خاندان کیمبل کے اراکین کی نسبت آپ کے خیالات بہت اچھے نہیں ہیں۔ کم از کم آپ کی احتیاط یہی ظاہر کرتی ہے۔"

اینڈریو اس طعن سے چونک گیا۔ مگر جلدی ہی کہنے لگا" بانو میرے دل میں کیمبل کا معزز اور قدیم نام رکھنے والے ہر شخص کے لئے احساسِ تعظیم ہے۔ یہی احتیاط اس کے لئے حقیقت میں میں خود قصوروار ہوں۔ کیونکہ آپ سے تخلیہ میں ملنے کی نسبت میری درخواست عجیب ہے۔ بہر حال میں امید کرتا ہوں اس احتیاط کی اہمیت کو آگے چل کر آپ بھی اچھی طرح سمجھ لیں گی۔"

آئیڈا نے اینڈریو لیسلی کی طرف نظر حیرت سے دیکھا۔ کیونکہ وہ اب تک معلوم نہ کر سکی تھی۔ کہ اس ملاقات کا مطلب کیا ہے۔ ایک بار اس کی خود پسندی اور زنانہ کمزوری نے خیال پیدا کیا۔ کہ ممکن ہے وہ اظہارِ عشق چاہتا ہو۔ مگر اس خیال کو اُسے فوراً ہی ترک کرنا پڑا۔ کیونکہ اینڈریو لیسلی کے پُرسکون اور اُداس چہرہ میں جذبات لطیف کا شائبہ تک موجود نہ تھا۔ پس وہ چپ رہی۔ اور اشارہ سے اس کو بیان جاری رکھنے کے لئے کہا۔

وہ کہنے لگا۔ "غالباً آپ کے بھائی نے مختصر طور پر آپ کو بتا دیا ہوگا۔ کہ میری اُن سے کیا گفتگو ہوئی ہے۔"

"مجھے معلوم ہے۔" آئیڈا نے کہا۔ اور پھر اپنی نسبت اس کی رائے معلوم کرنے کے لئے وہ کہنے لگی "میں ڈرتی ہوں۔ پرسوں رات کے واقعات میں میری شرکت کا حال سُن کر آپ کے خیالات میری نسبت بہت اچھے نہ ہونگے۔"

"برخلاف ازیں میں آپ کے اس حوصلہ کا بدل مداح ہوں جس نے آپ کو کسی گستاخی یا حقارت کا شدید انتقام لینے پر آمادہ کیا۔" اینڈریو لیسلی نے جواب دیا۔ "میں یہ جان کر بہت خوش ہوں کہ گلن لائن

سکے بہادر کپتان کیمبل کی بہن بھی کچھ کم شجاع اور حوصلہ ور نہیں ہے۔ بانو آپ کے لئے میرے دل میں جو احساس تعریف موجود ہے۔ اس کا عملی ثبوت میں بہت جلد پیش کرونگا۔ مگر پہلے التجا کرتا ہوں۔ کہ اگر ممکن ہو تو آپ اس عورت کا حلیہ بیان کریں۔ جو قلعہ میکڈانلڈ میں لیڈی ایلین کی جگہ آپ کے خنجر انتقام کا شکار ہوئی۔"

"کیا آپ کو اس عورت سے کوئی دلچسپی تھی؟" آئیڈا نے لیسلی کی طرف شک کی نظر سے دیکھتے ہوئے کہا۔

"ایک ایسی عورت سے مجھے کیا دلچسپی ہو سکتی ہے جسے میں جانتا تک نہیں۔" اینڈریو نے اس خوبی سے ظاہری سکون قائم رکھتے ہوئے کہا کہ مجال نہیں چہرہ کے ایک عضلہ نے بھی حرکت کی ہو: "میں آپ سے یہ تفصیلات اسی لئے پوچھتا ہوں کہ مجھے اس عورت کے حالات معلوم نہیں اور چونکہ بادشاہ سلامت نے مجھے وادی گلنکو کے واقعات مفصل طور پر معلوم کرنے کو بھیجا ہے۔ اس لئے میں اس معاملہ کے سب پہلوؤں سے واقف ہونا ضروری سمجھتا ہوں۔ یہ امر تحقیق ہو چکا ہے کہ ایک ایسی عورت جس کا قبیلہ میکڈانلڈ سے کوئی تعلق نہ تھا۔ قتل عام میں ہلاک ہوئی۔ اور ظاہر ہے۔ کہ اگر وہ کسی معزز گھرانہ کی خاتون ثابت ہوئی۔ تو اس پر بہت شور پیدا ہوگا۔ اس لئے میں سارے حالات معلوم کر کے اس بات کا فیصلہ کرنا چاہتا ہوں۔ کہ معاملہ کو کس رنگ میں پیش کیا جائے۔ کیا میں بادشاہ سے اس کا ذکر کر دوں تاکہ وہ بعد میں اس لئے مجھ پر خفا نہ ہوں۔ کہ میں نے معاملہ کا کوئی پہلو اُن سے چھپایا یا اس واقعہ کو سرسری سمجھ کر نظر انداز کر دوں۔ معاملہ کا اہم تر پہلو یہ ہے کہ وہ عورت ضرور قبول صورت ہوگی۔ کہ آپ کو اس کے حسین وجوان لیڈی ایلین ہونے کا گمان ہوا۔"

اینڈریو کے اس بیان سے آئیڈا کا پورا اطمینان ہو گیا۔ کہنے لگی "بے شک وہ عورت جوان اور خوبصورت تھی۔ اور میرے ہاتھوں اس کی ہلاکت اسی وجہ سے ہوئی۔ کہ دونو اوصاف رکھتے ہوئے وہ مجھے لیڈی ایلین کے کمرہ میں نظر آئی۔ اصل یہ ہے۔ کہ میں نے لیڈی ایلین گلن فان کو صرف ایک بار اس کی شادی سے پہلے ایڈنبرگ میں دیکھا تھا۔ چونکہ ایام شباب میں اثرات زمانہ انسان کی صورت میں عظیم تبدیلی پیدا کر دیتے ہیں۔ اس لئے مجھ سے اس کی شناخت میں غلطی ہوئی۔ مگر جب معلوم ہوا ہے۔ کہ وہ جس سے میں انتقام لینا چاہتی تھی بچ گئی ہے۔ میں نے اس عورت کا حلیہ جو غلطی سے ہلاک ہوئی۔ ذہن نشین کر لیا ہے۔ اور میں آپ کو بتا سکتی ہوں۔ کہ وہ متوسط القامت گداز بدن قبول صورت عورت تھی۔ اسکی آنکھیں نیلی اور بالوں کی رنگت ناریل کے چھلکے کی طرح بھوری تھی۔"

"بس وہی بھی۔" ایمنڈ ہیرو نے دل سے کہا۔ "اب اس کے متعلق کسی طرح کا شبہ نہیں رہا۔" مگر دل میں اس طرح کی باتیں کہتے ہوئے بھی اس نے چہرہ کے سکون کو اس درجہ برقرار رکھا۔ کہ امنڈا کو قطعاً معلوم نہ ہوا۔ میرے الفاظ کا اس کے دل پر کیا اثر ہوا ہے۔ خصوصاً اس لئے کہ اس کے دل میں کوئی شبہ موجود نہ تھا۔

سلسلہ بیان جاری رکھ کر وہ کہنے لگی۔ "ماسٹر لیسلی اس سے زیادہ میں اس اجنبی عورت کا حال آپ سے بیان نہیں کر سکتی جیسا کہ آپ سمجھ سکتے ہیں۔ سارا کام جلدی میں ہوا۔ اور مجھے اتنی فرصت نہ تھی۔ کہ میں اس کی صورت کو نظر غور سے دیکھنے کو ٹھیر جاتی۔ لیکن میں درخواست کرتی ہوں۔ کہ میری اس صاف بیانی اور ہر قسم کے سوالات کا جواب دینے پر آمادگی کو پیش نظر رکھتے ہوئے آپ بادشاہ سے اس واقعہ کا ذکر کریں۔ تو سرسری طور پر کریں۔ یا اگر ممکن ہو تو اسے نظر انداز کرنے کی ہی کوشش کریں۔"

"معزز خاتون" ایمنڈ ہیرو نے جواب دیا۔ "اطمینان رکھیئے۔ کہ میں اس معاملہ کو ضرور نظر انداز کر دونگا میں نے ابھی سے اس کے متعلق مصمم ارادہ کر لیا ہے۔"

"اس کے لئے میں آپ کا شکریہ ادا کرتی ہوں۔" امنڈا نے کہا۔ "کیونکہ میں نہیں چاہتی۔ میری ملکی محبت اور خواہش انتقام کی داستان بادشاہ کے کانوں تک بھی پہنچے۔ بھائی کے دل میں فطرتی طور پر اس بات کی خواہش ہے۔ کہ بادشاہ ان کی قدر کریں۔ پس کیا ضرور ہے۔ کہ میرے کسی فعل کا ان کی نیک نامی پر مضر اثر پڑے۔"

"بانو آپ ہر طرح اطمینان فرمائیے۔" لیسلی نے جواب دیا۔ "کوئی ایسا لفظ جس سے آپ کو یا آپ کے بھائی کو ضرر پہنچنے کا احتمال ہو۔ بادشاہ کے کانوں تک نہیں پہنچے گا۔ میری آرزو تو یہ تھی۔ کہ میں بادشاہ کو یہ خوشخبری سنا سکتا کہ سیکڈانلڈ کی قابل نفرت قوم کا ہر فرد بشر ہلاک ہو چکا ہے۔ اور سا نیوں کے اس مسکن کو قطعاً تباہ اور برباد کر دیا گیا ہے۔ . . ."

"کاش آپ ایسی خبر لے کر واپس جا سکتے۔" امنڈا نے خوش ہو کر کہا۔ اور اس کے ساتھ ہی اس کی آنکھوں سے اس جوش انتقام کی آگ کے جو اس کے سینہ میں بھڑک رہی تھی۔ شعلے نکلنے لگے "میری دلی خواہش یہ تھی۔ کہ بھائی اس کارروائی کے سلسلہ میں جو وادی گلنکو میں کی گئی تھی۔ سیکڈگلن نان جا کر یا تو اس کا محاصرہ کر لیتے یا ہلا کر کے اسے ابھی سر کر لینے کی کوشش کرتے . . ."

"نہیں بانو۔ نہیں۔ آپکے بھائی ایسی کارروائی نہیں کر سکتے۔" ایمنڈ ہیرو نے قطع کلام کرکے کہا۔

شاہی فرمان میں صرف قبیلہ میکڈانلڈ کو معتوب کیا گیا تھا گلنکن خان کا ذکر اس میں کہیں نہیں ہے۔ مگر کیا آپ کا انتقام کسی اور ذریعہ سے پورا نہیں ہو سکتا ؟" اور یہ کہتے ہوئے اس نے آنڈا کی طرف استقلال اور معنی نظروں سے دیکھنا شروع کیا۔

"میں آپ کا مطلب نہیں سمجھی" آخر کار اس نازنین نے کہا۔ اور اب صاف ظاہر تھا کہ اس کا نازک بدن تشویش کی وجہ سے کانپ رہا ہے۔ تشویش اس لئے تھی کہ کیا یہ شخص کوئی ایسا ذریعہ بتا سکیگا جس سے میرا انتقام پورا ہو سکے۔ یا اس کے الفاظ بے معنی ہی ثابت ہونگے۔

"تحقیقہ میں اپنا مطلب مفصل عرض کرتا ہوں" اینڈریو نے کہا "آپ کو معلوم ہے بادشاہ سلامت تخت نشین ہونے سے پہلے ایک فرضی نام سے سکاٹ لینڈ میں آئے تھے۔ جہاں قبیلہ میکڈانلڈ سکنہ گلن کے ہاتھوں نہیں کسی طرح کی ذلتوں اور خطروں کا سامنا ہوا۔ یہ صحیح ہے کہ ایک موقعہ پر موجودہ لارڈ میکڈانلڈ یعنی سرہاڈرک نے ان کی حمایت کر کے ان کی جان بچائی تھی۔ مگر اس خدمت کے منفی ماثر کو رفع کرنے کے لئے یہ واقعہ کیا کم ہے۔ کہ وہ کلی کرینکی میں راڈرک کی فوج نے ہی شاہی لشکر کو شکست دی تھی اس وقت سے بادشاہ کو اس سے ویسی ہی نفرت ہے۔ جیسی قبیلہ میکڈانلڈ کے باقی افراد کے خلاف تھی۔ بلکہ ان سے بھی زیادہ۔ کیونکہ دشمنوں میں سب سے خطرناک راڈرک۔ موجودہ والئے گلنکو ہی تھا۔ سوئے اتفاق سے وہی بچ کر نکل گیا۔ اب میں حیران ہوں کس منہ سے بادشاہ کو یہ خبر دے سکوں گا۔ اس کا حوصلہ نہیں کہ ان کے حضور میں کھڑا ہو کر یہ بیان کروں۔ کہ آپ کا سب سے خطرناک دشمن زندہ بچ گیا۔ اور اب زندہ ہی نہیں بلکہ شادی اور وراثت کے ذریعہ ایک ایسے ہی خطرناک اور جنگجو قبیلہ کا حکمران ہے جیسا وادی گلنکو میں آباد تھا۔"

آنڈا کے چہرہ پر وحشیانہ مسرت کے آثار نمودار ہوئے۔ کہنے لگی۔ "آہ! تو کیا آپ چاہتے ہیں۔ لارڈ میکڈانلڈ زندہ نہ رہے ؟ آپ کی خواہش ہے کہ وہ بھی اپنے بھائی بندوں کی طرح ہلاک ہو۔"

"یقیناً" لیسلی نے آنڈا کے چہرہ کو استقلال سے دیکھتے ہوئے کہا "جب تک راڈرک میکڈانلڈ زندہ ہے یا قیوں کا مرنا نہ مرنا برابر ہے۔"

"آپ ٹھیک کہتے ہیں" آنڈا نے جوش کے لہجہ میں کہا "میں خود اس شخص کو زندہ اور سرسبز دیکھنا گوارا نہیں کر سکتی جس نے میری محبت کو . . . مگر نہیں۔ سوال میری ذات کا نہیں ہے" "تو نہیں کیوں۔ سب سے بڑھ کر یہ سوال آپ ہی کی ذات سے تعلق رکھتا ہے۔"

"میں آپ کا مطلب نہیں سمجھی" آنڈا نے کہا۔ اور وہ متجسس نگاہوں سے اینڈریو لیسلی کے چہرہ

کی طرف دیکھنے لگی۔

وہ کہنے لگا "بحث لمبی ہے۔ اور فرصت کم۔ اس لئے مختصر طور پر میں اتنا ہی عرض کرتا ہوں کہ اگر آپ کا انتقام ہی اس کی ہلاکت کا ذریعہ بنے تو خوب ہو۔ اس کی پروا نہیں کہ اس کی موت کس طرح واقع ہو۔ امر لازم صرف اس کی ہلاکت ہے۔ میری تمنا ہے کہ لندن کو واپس جاؤں۔ تو اس کی موت کی خبر لے کر جاؤں۔ کیونکہ مجھے اسی صورت میں انعام و اکرام کی امید ہو سکتی ہے۔ کہ میرا بیان بادشاہ کے لئے موجب اطمینان ہو۔ پس میں پھر عرض کرتا ہوں۔ کہ سوال محض راڈرک کی ہلاکت کا ہے۔ اس کے ذرائع خارج از بحث ہیں۔ البتہ ضمناً سوال پیدا ہوتا ہے۔ کہ اس نتیجہ کو حاصل کرنے کی صورت کیا ہو گلن فان پر شاہی فوج کا حملہ غیر ممکن ہے۔ اول تو ایسا ہو نہیں سکتا۔ اور اگر اس کی جرأت کی بھی جائے تو قبیلہ گلن فان کے آدمی مزاحمت کو تیار ہونگے۔ اور ہم ان کا خون بہانا نہیں چاہتے۔ پس ظاہر ہے کہ ہمیں جو کچھ کرنا ہے۔۔ وہ علانیہ نہیں۔ در پردہ ہی کیا جا سکتا ہے۔ اور اس کے لئے مکر و فریب کی ضرورت ہے۔۔۔ مگر ہاں وہ وارکس کے ہاتھ سے ہو؟"

"میرے!" آنڈرا نے پرجوش لہجہ میں کہا۔ اور یہ کہتے ہوئے اس کی تیز سیاہ آنکھوں میں عجیب چمک، اور چہرہ پر خوفناک روشنی پیدا ہو گئی۔ پھر سلسلہ بیان جاری رکھتے ہوئے اس نے حقارت اور خوشی کے مشترکہ لہجہ میں کہا "ماسٹر لیسلی میں جانتی ہوں۔ آپ اس کام کو اپنے ہاتھ میں نہیں لینا چاہتے۔ آپ کے اندر وار کرنے کی جرأت نہیں۔ کیونکہ آپ یہ سمجھتے ہیں۔ ایسا کرنا قتل عمد میں داخل ہوگا۔ مگر میں۔۔ میں اس فعل کی انجام دہی میں ذرا بھی تامل نہیں کر سکتی۔ میرے نزدیک معاملہ اور صورت رکھتا ہے۔ میرے لئے وہ ایک ایسی صورت انتقام ہے۔ جس کی مجھے عرصہ دراز سے خواہش تھی۔ بہت اچھا۔ میں اس کام کے لئے حاضر ہوں۔ موقعہ آئے تو آپ دیکھیں گے کہ میری طرف سے ذرا تامل نہ ہوگا۔ آہ! اب آپ سمجھے کہ خاندان کیمبل کے کسی شخص کی توہین کیا معنے رکھتی ہے۔"

"معزز خاتون میں نے آپ کی فطرت سمجھنے میں غلطی نہیں کی۔" لیسلی نے جواب دیا "بہرحال آپ اس کام کے لئے آمادہ ہیں۔ تو موقعہ میں پیش کر سکتا ہوں۔"

"سچ!" آنڈرا نے غیر معمولی جوش سے کہا "واقعی آپ ایسا کر سکتے ہیں؟ کہیں یہ مذاق تو نہیں؟ کبھی آپ میرا امتحان تو نہیں لے رہے ہیں؟"

"بانو میں کیا ایسی جرأت کر سکتا ہوں؟" لیسلی نے کہا "مگر دیکھئے یہ گفتگو جو ہم دونوں میں ہوئی

یہ صیغہ راز رہنی چاہیئے۔"

"اطمینان رکھیئے کہ ایسا ہی ہوگا" آئنڈا نے جلدی سے کہا "بلکہ آپ کچھ اور شرطیں عائد کرنا ضروری سمجھتے ہوں۔ تو میں ان کو تسلیم کرنے کے لئے بھی تیار ہوں۔"

"شرطیں کچھ نہیں" ایندھ ریو نے کہا "صرف اس کی ضرورت ہے کہ آپ اس معاملہ کا ذکر اپنے بھائی تک سے نہ کریں۔ کہ ایسا نہ ہو وہ آپ کو اس ارادہ سے باز رکھنے کی کوشش کرے۔"

"میں سمجھ گئی۔" خوفناک حسینہ نے جواب دیا "مگر میں اپنے افعال کی مختار ہوں۔۔"

"بس تو فیصلہ اس پر ہے کہ وقت آنے پر آپ ذرا بھی تامل نہ کریں گے۔ آپ کی طرف سے خفیف سی لغزش کا ظہور نہ ہوگا۔۔۔"

"ماسٹر لیسلی۔ آپ اب تک میری خو کو نہیں سمجھے۔" آئنڈا نے حقارت اور نخوت کے لہجہ میں کہا "آپ کے لفظوں سے ظاہر ہے۔ کہ آپ مجھے دل کی کمزور اور ارادہ کی کچی سمجھتے ہیں۔۔۔"

"معاف فرمایئے۔ میں اپنے الفاظ واپس لیتا ہوں۔" ایندھ ریو نے جلدی سے کہا "رہا موقعہ پیش کرنے کا سوال۔ مجھے ایک ایسا گر یاد ہے جس سے میں راڈرک کو جہاں جی چاہے بلا سکتا ہوں وہ سمجھتا ہے۔ میں اس کا بہی خواہ ہوں۔ ایسی حالت میں میرے لیئے اس کو دام فریب میں لانا مشکل نہیں۔ کام کا یہ حصہ میرے ذمہ رہنے دیجئے۔ باقی آپ کے ذمہ۔۔۔"

"وقت اور مقام طے کیجئے۔" آئنڈا نے جس کی آنکھوں سے خوفناک روشنی نکل رہی تھی۔ کہا۔ "اور آپ یقیناً مجھے وہیں دیکھیں گے۔"

"ٹھہریئے۔ میں سوچ لوں۔" لیسلی نے رکتے ہوئے کہا۔ پھر ذرا وقفہ دے کر وہ کہنے لگا "میں سمجھا۔ یہ کام سرائے کنگس ہوس میں خوب ہوگا۔ آپ آدھی رات کو وہاں تشریف لاسکیں گی؟"

"آج؟" آئنڈا نے پوچھا۔ اور پھر خود ہی کہنے لگی "ہاں آسکتی ہوں۔ اس لئے کہ مجھے کوئی خاص مصروفیت نہیں ہے۔ اور اگر وہاں میرا تنہا آنا ضروری ہو۔ تو میں مردانہ لباس پہن کر آجاؤں گی۔"

"میری رائے میں تنہا آنا ہی بہتر ہوگا۔ کہ کسی کے دل میں شبہ پیدا نہ ہو۔ نصف شب کو میں اس سرائے میں آپ کا انتظار کروں گا۔ سب کام تیار ہوگا۔ اور جب آپ دروازہ پر تین بار دستک دیں۔ اُسے فوراً کھول دیا جائے گا۔"

"بس طے ہوگیا۔ میں وقت مقررہ پر وہاں پہنچ جاؤں گی۔" آئنڈا کیمبل نے جواب دیا۔ اور یہ کہتے ہوئے وہ کرسی سے اٹھ کر کھڑی ہوگئی۔ کیونکہ اب اس ملاقات کو طول دینے کی ضرورت نہ تھی۔

مگر اینڈربو جلدی سے کہنے لگا۔ "ٹھہریئے میں ایک بار پھر عرض کردوں۔ کہ جو گفتگو اس وقت ہمارے درمیان ہوئی ہے۔ اس کا علم کسی کو نہ ہونا چاہیئے۔ آپ کے چچا اور بھائی دونوں لاعلم رہیں وہ پوچھیں گے۔ میں نے کس لئے آپ کو اتنی دیر روکا۔۔۔"

"اور یہی جواب دونگی۔ کہ ماسٹر لیبلی نے نامعلوم عورت کی نسبت کئی سوالات پوچھے تھے۔"

"ٹھیک ہے۔" اینڈربو نے کہا۔ "میں بھی آپ کے بھائی سے یہی عذر کردوں گا۔ رخصت ہونے سے پہلے مجھے ضرور ان سے ملنا ہوگا۔"

"بس تو آدھی رات تک الوداع!" آمنڈا نے کہا۔ "مگر دیکھیئے ایسا نہ ہو مجھے ناحق سفر کی زحمت اٹھانی پڑے۔ آدھی رات کو راڈرک بیکڈانلڈ ضرور اس سرائے میں موجود ہو۔ اس وقت دو بجے ہیں۔" اس نے ایک خوشنما گھڑی نکال کر وقت دیکھتے ہوئے کہا۔

"بانو اطمینان فرمایئے۔ آپ کے بھائی سے چند ایک معاملات پر جو پہلے رہ گئے تھے۔ گفتگو کرنے میں سیدھا گلن خان کیسل کو روانہ ہو جاؤنگا۔ وقت کافی ہے۔ اور میں نے سوچ لیا ہے۔ کہ راڈرک کو کس بہانہ سرائے تک ساتھ لایا جاسکتا ہے۔ کچھ ہو وہ آدھی رات کو ضرور سرائے میں ہوگا۔"

"بس تو اس وقت تک رخصت"۔ اور یہ کہہ کر آمنڈا کیمبل کمرہ سے چلی گئی۔

دروازہ بند ہونے پر اینڈربو لیبلی کے چہرہ پر پھر ایک بار وہی شیطانی جھلک نمودار ہوئی اور وہ بڑبڑا کر کہنے لگا۔ "مارگرٹ۔ جان سے پیاری مارگرٹ۔ تیرے خون ناحق کے انتقام کا وقت آگیا۔"

---

## باب ۔ ۹۸

## انتقام

آمنڈا کی واپسی پر کپتان کیمبل نے تھوڑی دیر اس سے گفتگو کی۔ اور پھر اسی کمرہ میں آگیا۔ جہاں اینڈربو لیبلی نے آمنڈا سے ملاقات کی تھی۔ اس نے دیکھا۔ وہ اس وقت گہری فکر کی حالت میں کمرہ میں ٹہل رہا تھا۔

آتے ہی کپتان نے کہا۔ "اس اطمینان کے لئے میرا دلی شکریہ قبول فرمایئے۔ کہ آپ بادشاہ سلامت سے آمنڈا کی شرکت کا ذکر نہ کریں گے۔"

"میں نے آپ کی بہن سے اس کا وعدہ کر لیا ہے۔" لیسلی نے کہا۔ "لیڈی آئنڈا نے میرے ہر سوال کا جواب پوری صاف بیانی سے دیا۔ اور سارے معاملہ پر غور کرنے کے بعد میں اس نتیجہ پر پہنچا ہوں کہ اس نامعلوم الاسم عورت کے قتل کا حال بادشاہ سے ہرگز نہ کہنا چاہیئے۔"

یہ کہتے ہوئے گو ظاہر میں اس نے کامل سکون برقرار رکھا۔ تاہم باطن میں مقتول مارگریٹ کا ذکر کرتے ہوئے وہ زور سے کانپا۔ پھر ضبط سے کام لے کر کہنے لگا۔ "کپتان کیمبل اب مجھے آپ سے ایک اور معاملہ کا ذکر کرنا ہے۔ آپ سے مخفی نہیں کہ قبیلہ میکڈانلڈ کے آدمیوں میں جس شخص سے بادشاہ کو سب سے بڑھ کر نفرت اور خوف تھا۔ وہی قتل عام سے بچ کر نکل گیا ہے۔"

"آپ کی مراد ماڈرک سے ہے؟" کپتان نے جلدی سے کہا۔ "مگر کیا بادشاہ سلامت اس کے بچ جانے کی خبر سن کر ناراض ہوں گے؟"

"ناراض!" اینڈریو نے اظہار حیرت کرتے ہوئے کہا۔ "آپ کی رائے میں کیا انہیں فاتح کلی کرنیکی کے زندہ بچ جانے کی خبر سن کر خوش ہونا چاہیئے؟ کپتان کیمبل آپ اس وقت تک بادشاہ سے انعام کی کیا امید رکھ سکتے ہیں۔ اور خود میں انہیں قتل عام کی تفصیل سنانے کی کیونکر جرأت کر سکتا ہوں جب تک ہمیں اچھی طرح معلوم ہے۔ کہ جس شخص کی ہلاکت کی انہیں سب سے بڑی خواہش تھی وہی زندہ و صحیح سلامت ہے۔ میں اگر اس حال میں بادشاہ کے پاس جاؤں۔ فوراً ان کا عتاب پہلے مجھ پر نازل ہوگا۔ اور پھر آپ پر۔ کیوں؟ اس لیئے کہ ان کی فطرت ہی ایسی ہے۔ لیکن وہ ہم پر خفا ہوں یا نہ ہوں۔ اہم تر سوال یہ ہے۔ کہ میں اپنے آقا کے نامدار کا دائمی بہی خواہ ہو کے کیونکر اسے گوارا کر سکتا ہوں۔ کہ اس شخص کو جو وقت آنے پر سکاٹ لینڈ میں پھر فتنہ و فساد پیدا کر سکتا ہے۔ آزاد اور زندہ رہنے دوں؟"

"تو کہیئے ہمیں اس معاملہ میں کیا کرنا چاہیئے؟" کیمبل نے پوچھا۔ "آپ بادشاہ کے مصاحب خاص ہیں۔ آپ کی مرضی اور اختیار سے بہت کچھ ہو سکتا ہے۔۔۔"

"خیر ہے۔ کپتان کیمبل یہ معاملہ ایسا نہیں۔ جس کو سرسری گفتگو میں ٹالا جا سکے۔ آپ کی بہن کی زبانی مجھے علم ہوا ہے۔ کہ آپ نے قلعہ گلن فان پر حملہ کرنے کو دور اندیشی سے بعید سمجھا۔ اس کے لئے میں آپ کو مبارکباد دیتا ہوں۔۔ واقعی ساکنان گلن فان پر آنچ نہ آنی چاہیئے۔ سوال محض ماڈرک کی ہلاکت کا ہے۔ پس ہمیں یہ سوچنا چاہیئے۔ کہ یہ کام کس طرح ہو سکتا ہے۔ کیا یہ ممکن نہیں کہ ہم اسے بہلا کر کسی مقام پر لے آئیں۔ اور وہاں ہلاک کر دیں؟"

"تجویز خوب ہے۔" کیمبل نے کہا۔" اور میں اس کی اہمیت کو تسلیم کرتا ہوں۔ خاندان میکڈانلڈ کا سب سے بہادر رکن بچ کر نکل گیا ہے۔ اور اسے ہلاک کرنا ہمارا فرض ہے . . ."

"سنئے" اینڈریو نے قطع کلام کر کے کہا" میں جس مقصد کے لئے سکاٹ لینڈ آیا ہوں۔ ابھی میں نے اس کا نصف حال بیان کیا ہے۔ امر واقعہ یہ ہے۔ کہ میں صرف یہ معلوم کرنے نہیں آیا۔ کہ شاہی فرمان پر کس طرح سے عمل ہوا۔ بلکہ یہ جاننے کے لئے بھی۔ کہ جو کچھ اس میں درج تھا اس پہ تمام و کمال عمل کیا گیا ؟ ان حالات میں میں اس وقت تک سکاٹ لینڈ سے واپس نہیں جا سکتا۔ جب تک کہ جو وہ عارڈ میکڈانلڈ زندہ ہے۔ رہا اس کی بیوی اور بچہ کا سوال۔ وہ بے کس ہیں۔ اور ان کے خلاف ہمارے دل میں جوش انتقام بھی نہیں۔ مگر راڈرک . . . اس کی ہلاکت فرض ہے۔ کیا میں اسے بھگا کر لے آؤں تو آپ اس کو ہلاک کر سکیں گے ؟"

"یقیناً! اس میں پوچھنے کی کیا بات ہے۔" کپتان نے کہا" میرا جواب میرے چہرہ کی علامات سے ظاہر ہے۔"

"کپتان کیمبل واقعی آپ شاہی اعتماد کے مستحق ہیں۔" لیبلی نے کہا۔ مگر سنئے۔ یہ شخص راڈرک میکڈانلڈ جواب گلنکو اور گلن فان کے مشترکہ خطابات کا وارث ہے۔ یہ سمجھتا ہے کہ میں اس کی بہتری میں ہوں۔ اسے مجھ پر کامل اعتماد ہے۔ پس میرے لئے اسے درغلا کر سرائے کنگس ہوس میں لے آنا مشکل نہیں . . . آپ بھی وہاں موجود ہوں . . . آگے خود سمجھ لیجیے۔"

"میں تیار ہوں۔" کیمبل نے جواب دیا۔" فرمایئے اور کیا ؟"

"اس کے سوا کچھ نہیں۔ کہ آپ دو گھنٹہ کے اندر سرائے کنگس ہوس کو روانہ ہو جائیں۔ اور وہاں ایک علیحدہ کمرہ حاصل کر کے اس میں قیام کریں۔ کسی سے گفتگو نہ ہو۔ اور نہ کوئی ایسی بات ظہور میں آئے جس سے کسی کے دل میں شبہ پیدا ہو سکے۔ پوری تنہائی اور خلوت قائم رکھئے۔ اور . . . جو بات خاص طور پر ضروری ہے۔ یہ گفتگو ہمارے درمیان ہو رہی ہے۔ اس کا کسی سے ذکر نہ ہو۔ آپکے چچا اور بہن سے بھی نہیں۔ اس سلئے کہ اول الذکر کا سن اور ثانی الذکر کا جوش انتقام آپ کو روکنے میں کامیاب ہو سکتا ہے۔ اگر ایسا نہ ہو۔ سارا کھیل بگڑ جائے۔ کہیئے آپ خاموشی کا وعدہ کرتے ہیں ؟"

"میں ہرگز کسی سے اس کا ذکر نہ کروں گا۔" کپتان کیمبل نے جواب دیا۔

"اور اپنی طرف سے میں آپ کو یقین دلاتا ہوں۔ کہ جہاں تک ممکن ہوگا۔ بادشاہ سے آپ کی تعریف ہی کروں گا۔" اینڈریو نے کہا۔" خیر اب یہ معاملہ طے ہو گیا۔ صرف ایک بات اور مجھے احتیاطاً عرض

کرنا ہے۔ اور وہ یہ ہے کہ اگر میں رات کے دس بجے تک سرائے کنگس ہیڈ میں واپس نہ آؤں۔ تو پھر آپ میرے انتظار کی زحمت نہ فرمائیے۔ اس صورت میں میری نسبت سمجھئے۔ کہ وہ کسی خاص وجہ سے رک گیا ہے۔ اور آج رات نہ آسکے گا۔ پس آپ معاملہ کو دوسری رات پر ملتوی کر کے آرام کیجئے گا۔"

"میں سمجھ گیا۔" کیمبل نے کہا "آپ کا مطلب یہ ہے۔ کہ میں رات کے دس بجے تک انتظار کروں اور اگر آپ اس وقت تک نہ آئیں۔ تو پھر سمجھ لوں کہ تجویز عمل پر ملتوی ہو گئی۔ یہی بات ہے کیا؟"

"جی ہاں یہی۔" اینڈریو نے جواب دیا۔ "اور اب مجھے رخصت کی اجازت دیجئے۔ کہ جا کر اس قسم کی تیاری جو میرے ذمہ ہے عمل میں لاؤں۔"

ظاہرداری قائم رکھنے کے لئے اس نے رخصت ہونے سے پہلے شراب کا ایک جام اور پیا۔ اور اس کے بعد سر کالن کیمبل سے ملکر۔ رہبر سمیت گھوڑے پر واپس ہوا۔ یہاں سے تھوڑی دور جا کر اس نے ایک چھوٹی سی جھونپڑی میں قیام کیا۔ اور فتراک میں بندھے ہوئے جزدان سے سامان نوشت نکال کر ایک مختصر سا خط لکھا۔ اس عورت نے جو جھونپڑی میں رہا کرتی تھی۔ روشنی کا انتظام کر دیا۔ اینڈریو نے خط لکھ کر لفافہ میں بند کیا اور اپنے رہبر کے ہاتھ میں دیتے ہوئے اس سے کہا "تم سیدھے قصر گلن فالن میں جاؤ۔ وہاں اسے لارڈ میکڈانلڈ کے حوالہ کر دینا۔" رہبر ضروری ہدایات پاکر جنوب کی طرف روانہ ہو گیا۔ اور اینڈریو لیسلی مشرق کی جانب چلا جس کے دو گھنٹہ بعد وہ سرائے کنگس ہیڈ میں پہنچ گیا۔ سرائے میں اس وقت کوئی مسافر ٹھیرا ہوا نہ تھا۔ صرف بڈھا مارلین اور اس کی بیوی۔ یا وہ شخص جس کا تعلق سرائے کے اصطبل سے تھا۔ اور جو گھوڑوں کی نگرانی کیا کرتا تھا۔ موجود تھے۔ چونکہ آخرالذکر اپنے کام میں مصروف تھا اس لئے اس کی موجودگی اس پیچیدہ تجویز پر جو لیسلی کے ذہن میں تھی۔ اثر انداز نہ ہو سکتی تھی۔ اس نے مارلین اور اس کی بیوی سے چند الفاظ کہے۔ مگر جو تجویز اس کے پیش نظر تھی اس کا بالکل ذکر نہیں کیا۔ اس نے کہا "کپتان کیمبل ایک ضرورت کے سلسلہ میں اس سرائے میں ٹھیرنا چاہتے ہیں۔ آپ لوگ ان کے لئے کمرہ تیار رکھیں۔ مگر جب وہ آئیں تو ان سے نہ تو مارگرٹ کے قتل اور نہ مجھ سے اس کے رشتہ کا ذکر کیا جائے۔" میاں بیوی نے ان ہدایات پر عمل کرنے کا وعدہ کیا۔ اور قریباً ایک گھنٹہ سرائے میں ٹھیرنے کے بعد وہ پھر گھوڑے پر سوار ہو کر پاس ہی ایک گاؤں میں گیا۔ جہاں اس خط کے سلسلہ میں جو اس نے رہبر کے ہاتھ بھیجا تھا اسکی موجودہ لارڈ میکڈانلڈ سے ملاقات ہونی تھی۔

رات کے دس بجے تھے۔ کہ لارڈ رک اس گاؤں میں داخل ہوا۔ اینڈریو لیسلی اور اس کے درمیان

جو باتیں ہوئیں ان کا ذکر اس جگہ غیر ضروری ہے۔ مختصر یہ کہ راڈرک اس کے ساتھ سرائے تک چلنے کو تیار ہو گیا۔ مخفی نہ رہے کہ وہ اکیلا ہی یہاں تک آیا تھا۔ وہ رہبر جو اینڈریو لیسلی کا خط لیکر اس کے پاس گیا۔ اس کام سے فارغ ہو کر اپنے گھر کو چلا گیا تھا۔

سرائے سے قریبًا ایک سو گز کے فاصلہ پر پہنچکر اینڈریو لیسلی نے راڈرک میکڈانلڈ کو ٹھیرنے کے لئے کہا۔ اور خود سرائے کی طرف چلا۔ اب ساڑھے گیارہ بجے تھے۔ سرائے کے دروازہ پر اُترکر اس نے بڈھے مارین سے دریافت کیا "کپتان کیمبل آ گئے کیا؟"

"ہاں تمہاری روانگی کے قریبًا ایک گھنٹہ بعد آ گئے۔" بڈھے سرائے دار نے جواب دیا۔ "مگر اطمینان رکھو کہ میں نے ہر معاملہ میں تمہاری ہدایات پر عمل کیا ہے۔ وہ اسی کمرہ میں ٹھیرے ہوئے ہیں۔ جو میں نے اُن کے لئے تیار کیا تھا . . ."

"ان دو کمروں میں سے ایک میں جو دوسری چھت پر ہیں؟" لیسلی نے پوچھا۔

"ہاں۔ اور اسی کی تم نے ہدایت کی تھی!" مارین نے جواب دیا۔

"بس ٹھیک ہے۔" اینڈریو نے کہا۔ "اب آپ اور مسٹر مارین اپنے کمرہ میں چلے جائیں۔ مجھے ایک اور مہمان کا انتظار ہے۔ اس لئے تھوڑی دیر یہ بیٹھوں گا۔"

"جیسے تمہاری مرضی ہو کرو۔" مارین نے کہا۔ "مگر یہ لوگ جن کا تم اتنا اہتمام کر رہے ہو۔ کہاں سے آئے ہیں۔ آخر اس تیاری کا مطلب کیا ہے؟"

"مطلب اس کے سوا کچھ نہیں۔ کہ مقتول مارگرٹ کا انتقام لیا جائے۔" اینڈریو نے آواز بے حد دبا کر کہا۔ "سردست میں اتنا ہی بیان کر سکتا ہوں۔ پس جس طرح میں نے کہا ہے کیجئے۔"

مارین اور سوالات بھی پوچھنا چاہتا تھا۔ مگر جرأت نہ کر سکا۔ کیونکہ اینڈریو کا لہجہ فیصلہ کن تھا۔ ناچار وہ اور اس کی بیوی دونو باورچی خانہ میں چلے گئے۔ جو خوابگاہ کا کام دیتا تھا اور اینڈریو اس مقام پر واپس جا کر جہاں راڈرک میکڈانلڈ کو چھوڑ آیا تھا۔ اُسے ساتھ لے آیا۔

اس ضروری تفصیل کے بعد ہم پھر ایک بار ایڈمس کیمبل کو چلتے ہیں۔ اینڈریو لیسلی کے رخصت ہونے پر آئیڈا اور کپتان کیمبل نے اس وعدہ یا ذمہ داری پر جو انہوں نے کیا تھا۔ پوری طرح عمل کیا نہ بہن نے بھائی کو اپنے خیالات کا شریک بنایا۔ نہ بھائی نے بہن کو۔ اور دونو یہی سمجھا کئے۔ کہ ایک کو دوسرے کے خیالات کا علم نہیں۔ اس کے قریبًا دو گھنٹہ بعد کپتان کیمبل نے اپنا گھوڑا تیار کرنے کا حکم دیا۔ مگر کسی نوکر کو ساتھ چلنے کے لئے نہیں کہا۔ اس کے چچا اور آئیڈا کو اس فوری روانگی ایج

بہت عجیب ہوا۔ بالخصوص اس وقت جب اس نے اطلاع دی کہ میں شاید ایک دو روز میں آسکوں۔ اس لئے میرا انتظار نہ کرنا۔ مگر کپتان نے یہ کہہ کر ان کا اطمینان کر دیا۔ کہ آمنڈا۔ تو پھر آپ میری جو گفتگو ہوئی تھی۔ اس کے سلسلہ میں مجھے کیمبرن کیسل یعنی ارل آف بریڈل بن سے ملنے جانا ہے آمنڈا چونکہ اپنی روانگی کو حتی الامکان بصیغہ راز رکھنا چاہتی تھی۔ اس لئے اس نے بھائی کی رخصت کو غیبی امداد سمجھا۔ اور اس پر کوئی اعتراض نہ کیا۔ اس میں شک نہیں کہ جیسا اس نے اینڈریو لیسلی سے بیان کیا۔ وہ ہر طرح اپنے افعال کی مختار تھی۔ پھر بھی ممکن تھا۔ کہ بھائی اس کی روانگی پر کسی طرح کے سوالات پوچھتا۔ اور پھر اس کا اطمینان کرنے کو فرضی عذرات پیش کرنے پڑتے۔ پس اس نے غنیمت جانا۔ کہ اس کی روانگی سے اس قسم کے تکلیف دہ سوالات کا سلسلہ ہی منقطع ہو گیا۔ اب جبکہ اس کے انتقام کی تکمیل کا وقت قریب آ رہا تھا۔ اس کے دل میں شیطانی مسرت کی غیر معمولی لہر پیدا ہو گئی تھی اور اس کا حوصلہ اتنا بڑھ گیا تھا۔ کہ حصول مدعا کے لئے وہ ہر کام کرنے کو تیار تھی۔

کپتان کیمبل کی روانگی کے چند گھنٹے بعد عمر رسیدہ سر کارلس کیمبل بھی جو گذشتہ چند سال کے عرصہ میں بہت کمزور اور ضعیف ہو گیا تھا۔ جلدی ہی خوابگاہ میں چلا گیا۔ اب آمنڈا کے لئے میدان کھلا تھا۔ اس بات کا اندازہ کر کے کہ سرائے کنگس ہوم تک جانے میں کتنا وقت صرف ہو گا۔ اور رستہ کی مشکلات اور رات کی تاریکی کا ہر طرح لحاظ کرنے کے بعد اس نے مردانہ لباس پہنا۔ اور دس بجے سے تھوڑی دیر پہلے قلعہ کے اصطبل میں داخل ہوئی۔ اس کا گھوڑا تیار کھڑا تھا۔ کیونکہ اس نے سائیس کو معقول انعام دے کر بیدار رہنے پر آمادہ کر لیا تھا۔ سائیس اس کے ساتھ چلنے پر آمادہ ہوا۔ مگر اس نے انکار کیا۔ اور یہ کہہ کر رخصت ہو گئی۔ کہ "میں آدھی رات کے قریباً دو گھنٹہ بعد واپس آؤں گی۔ اس وقت دروازہ کھولنے کو حاضر رہنا۔"

فرش زمین پر برف کی موٹی تہہ جمی ہوئی تھی۔ مگر آسمان پر چاند نکل آیا تھا۔ اور اس کی صاف روشنی میں تختہ برف کی سفیدی مجموعہ دہر کی لاش کو فراخ کفن میں لپٹا ہوا ظاہر کرتی تھی۔ آمنڈا کی رگوں میں خون جوش زن تھا۔ اور گو ہوا سرد تیز اور چبھنے والی تھی۔ مگر جوش انتقام کی حرارت سے اس کو سردی محسوس نہ ہوتی تھی۔ رستہ چلتے ہوئے وہ بار بار گھڑی نکال کر وقت دیکھتی۔ اور دل میں ہر طرح خوش ہوتی۔ آخر بارہ بجنے میں دس منٹ باقی تھے۔ کہ وہ سرائے کنگس ہوم میں پہنچی۔ برف کی موٹی تہہ میں گھوڑے کے سموں کی آواز بالکل سنائی نہ دیتی تھی۔ وہ اسے اصطبل کے دروازہ تک لے گئی۔ اور وہاں اتر کر لگام کو ایک درخت سے باندھ دیا۔ گھوڑا اس درخت کے پیچھے اس طرح چھپ گیا۔ کہ اگر

جو باتیں میں نے ... کھڑکی سے باہر کی طرف دیکھتا ۔ تو وہ اسے نظر آ سکتا تھا ۔ اس کام سے فارغ ہو کر پھر اسکے پیانو تک جاتے ہوئے اسے بارہ بج گئے ۔ اور جس وقت اس نے دروازہ پر تین بار آہستہ مگر واضح طور سے دستک دی ۔ تو اس کا دل زور سے دھڑک رہا تھا ۔

دروازہ فوراً کھول دیا گیا ۔ اور چاندنی کی روشنی میں اس نے دیکھا ۔ کہ اینڈریو لیسلی سامنے کھڑا ہے ۔ اس نے خاموش رہنے کے اشارہ کے لئے لبوں پر انگلی رکھی ۔ اور اسے نچلی منزل کے اس کمرہ میں داخل کیا ۔ جس کا حال اس سے پہلے ایک موقعہ پر بیان ہو چکا ہے ۔ میز پر چراغ جل رہا تھا اس کی روشنی میں اینڈریو نے دیکھا ۔ کہ آئنڈا کے چہرہ سے اس کے مجرمانہ استقلال کا پورا اظہار ہوتا ہے ۔ دروازہ کو احتیاط سے بند کر کے اس نے دبی زبان سے کہا ۔ "وہ اس وقت یہیں ہے ۔ اور اپنے کمرہ میں بے خبر سو رہا ہے ۔ اس وقت عصر سے آپ کے دم پر ہے ۔"

آئنڈا کی آنکھیں شعلہ بار تھیں ۔ اس کا ہاتھ بے اختیار اس چمڑے کے دستہ کی طرف گیا ۔ جو اس کے مردانہ لباس کی پیٹی میں لگا ہوا تھا ۔ وہی خوفناک خنجر جس سے اس نے قلعہ گلنکر میں فلورا اور مارگرٹ کو قتل کیا تھا ۔ اس وقت اینڈریو لیسلی یہ سوچ کر سر سے پاؤں تک کانپ گیا ۔ کہ چند منٹ کے عرصہ میں مارگرٹ کے قتل کا انتقام اسی خنجر کی مدد سے لیا جائے گا ۔ مگر آئنڈا اپنے خیالات میں اس درجہ منہمک تھی کہ اس نے اینڈریو کے جوش کو نہیں دیکھا ۔

"وہ بے خبر سوتا ہے" لیسلی نے بدستور آواز دبا کر کہا ۔ "زینہ کی راہ سے اوپر چڑھ جائیے ۔ چراغ لے جانے کی ضرورت نہیں ۔ کہیں ایسا نہ ہو روشنی میں آنکھ کھل جائے ۔ دروازہ بند مگر کیواڑ ڈھلکے ہیں ان کی حرکت سے آواز پیدا نہ ہوگی ۔ اس لئے چپ چاپ اندر چلے جائیے ۔ اگرچہ تاریکی ہے ۔ مگر تین قدم چل کر چارپائی معلوم ہو جائے گی ۔ اس سے آگے بیان کرنے کی ضرورت ہی نہیں ۔"

آئنڈا کے رخساروں پر اب تک بخار کی سرخی نمودار تھی ۔ دفعتاً انہوں نے موت کی زردی اختیار کر لی ۔ یہ زردی ارادہ کی لغزش یا دل کی کمزوری کی وجہ سے نہ تھی ۔ وہ اس خوفناک جرم کا خیال کر کے بھی پیدا نہ ہوئی تھی جس کے لئے وہ آمادہ تھی ۔ نہیں یہ زردی اس عزم صمیم کو ظاہر کرتی تھی ۔ جو ایک خوفناک جرم کے ارتکاب کے لئے ضروری تھا ۔

وہ دبے پاؤں زینہ کی راہ سے اوپر گئی ۔ دروازہ میں پہنچ کر اس نے ایک ہاتھ میں خنجر لیا اور دوسرے سے دروازہ کھولا ۔ جیسا لیسلی نے اسے یقین دلایا تھا ۔ کیواڑ کھلنے سے آواز پیدا نہ ہوئی اندر جا کر اس نے تین قدم رکھے ۔ واقعی بائیں طرف پلنگ بچھا ہوا تھا ۔ وہ چند منٹ چپ چاپ کھڑی

رہی۔ کھڑکی کی راہ سے چاند کی مدھم روشنی اندر داخل ہو رہی تھی۔ اس کی مدد سے اس نے دیکھا۔ کوئی شخص پلنگ پر سو رہا ہے۔ اس کے سانس لینے کی آواز جو اس کے کانوں میں پہنچی۔ تو اس کی مدد سے اس نے معلوم کیا وہ بالکل بے خبر پڑا ہے۔ خنجر والا ہاتھ اٹھا اور اس کے ساتھ ہی نار دوزخ نے اس کے سینہ میں مشتعل ہو کر دیوانگی سی طاقت اور جوش پیدا کر دیا۔ اس نے زور سے وار کیا۔ خنجر سونے والے کے سینہ میں کھب گیا۔ بد نصیب کے لبوں سے ہلکی چیخ نکلی۔ روح کو بدن سے قبل از وقت جدائی شاق تھی تشنج مرگ سے پلنگ نے زور کی حرکت کی اور اس کے بعد جسم ٹھنڈا پڑ گیا۔ اور کمرہ میں خاموشی چھا گئی۔

آنسٹہ تھوڑی دیر اپنی جگہ پر کھڑی رہی۔ اس لئے نہیں کہ وہ اپنے فعل پر نادم تھی۔ پھر بھی خوف کا ناقابل بیان احساس دل میں پیدا ہو چکا تھا۔ سونے والے کی طرف سے کوئی اور حرکت نہ ہونا ظاہر کرتا تھا کہ وار کاری ہوا۔ تھوڑی دیر ٹھہر کر وہ پیچھے مڑی اور زینہ کی راہ سے نیچے اترنے لگی۔ خنجر کو اس نے مقتول کے سینہ میں ہی چھوڑ دیا تھا۔ جب نیچے آئی۔ تو چہرہ لاش کی طرح زرد تھا۔ اس وقت سے بھی زرد جب ذرا دیر پیشتر وہ اوپر چڑھنے لگی تھی۔

"کام ہو گیا؟" لیسلی نے دریافت کیا۔ اور ایک لمحہ کے لئے آنسٹہ کو محسوس ہوا کہ اس کی نگاہ اور لہجہ میں طنز کی جھلک موجود تھی۔

"ہو گیا۔" اس نے جواب دیا۔ "آج میرا انتقام پورا ہوا۔ شکر ہے۔ کہ اب باڈرک میکڈونلڈ زندہ نہیں"

"تو جائیے اس شمع کی روشنی میں اس کی صورت دیکھیے۔" اینڈریو نے چراغ پیش کرتے ہوئے کہا۔ "آپ کا پرجوش انتقام جیسا آپ کو لینا تھا۔ اس وقت تک مکمل نہیں ہو سکتا جب تک مقتول کو بعد مرگ حالت زار میں نہ دیکھا جائے۔"

"یہ سچ ہے۔" شیطان سیرت حسینہ نے تسلیم کیا۔ "واقعی میں اس شخص کے چہرہ کو ایک لمحہ کے لئے دیکھنا چاہتی ہوں جس نے ایک بار میری تند محبت کو نفرت و حقارت سے نامنظور کیا تھا۔ مگر اب اس کی لاش حرماں نصیبی کا مجسمہ ہے۔"

اس نے شمع ہاتھ میں لی۔ اور پھر ایک بار زینہ پر چڑھنے لگی۔ اس کے جانے پر اینڈریو لیسلی نے سرائے کا دروازہ کھول کر آہستہ سے سیٹی بجائی۔ ایک شخص باہر سے آ کر اس کے پاس کھڑا ہو گیا مگر وہ آیا ہی تھا کہ رات کے سناٹے میں ایک خوفناک وحشت خیز چیخ سرائے کے کسی کمرے سے نکل کر دشت [illegible] میں ہیبت ناک گونج پیدا کرتی ہوئی سنائی دی۔

یہ چیخ آنجلا گیمبل کے منہ سے نکلی تھی جس نے بالاخانہ میں پہنچ کر چراغ کی روشنی میں مقتول کو دیکھا۔ تو یہ معلوم کر کے متحیر و مبہوت رہ گئی۔ کہ خنجر رانڈرک میکڈانلڈ کی بجائے اس کے بھائی کیپٹن گیمبل کے سینے میں کھبا ہوا تھا!

---

# باب ۔ ۹۹

## انجام

آنجلا حسرت و یاس کی تصویر بنی وہیں پلنگ کے پاس کھڑی تھی۔ بدن نے حرکت ترک کر دی تھی۔ مگر آنکھیں مل رہی تھیں۔ اور وہ اس لاش پر ٹکٹکی لگائے کھڑی تھی۔ جس کے چہرہ پر بعد مردن بھی اس ہولناک اذیت کے آثار نمودار تھے جو خنجر کے وار سے اس کو ہوئی۔ شمع اس کے ہاتھ سے نہیں گری بلکہ اثر تشنج سے اس کی گرفت اور بھی مضبوط ہو گئی۔ ہونٹ جن سے خوفناک جگر دوز چیخ نکلی تھی۔ ابتک وا یہ نظارہ کسی ٹریجک ناٹک کے آخری سین سے بالکل ملتا تھا۔

یہ عورت اس طرح مبہوت بنی کھڑی تھی۔ کہ زینہ کی راہ سے کسی کے اوپر آنے کی آواز سن دہشت کی حالت میں مڑ کر دیکھا۔ تو معلوم ہوا۔ کہ ایڈمنڈ ریڈ لیسلی اور رانڈرک میکڈانلڈ موجود ہیں۔ لاش کو دیکھ کر پہلا مجنونانہ خیال جو اس کے دماغ میں پیدا ہوا یہ تھا۔ کہ یہ خوفناک بھول ہو گئی ہے۔ مگر اب جس وقت اس نے دوسرے دشمن دونو کو پہلو بہ پہلو کھڑے کے چہروں پر غور کیا۔ تو سارا عقدہ حل ہو گیا۔ اُس نے جان لیا۔ کہ انہوں نے اس طریق ہولناک انتقام لیا ہے۔ اس لئے کہ ان کی صورت پر تعجب و حیرت کی بجائے غصہ اور جوش دونوں میں فرق اگر کچھ تھا۔ تو اس قدر کہ لیسلی کے خط و خال رانڈرک سے بھی زیادہ ہیبتناک تھے۔ رانڈرک کے چہرہ پر رنج و افسوس کی جھلک بھی موجود تھی۔

"اف! ایڈمنڈ ریڈ لیسلی نے جوش سے گلوگیر آواز میں کہا۔ "ابدی لعنت تجھ پر نازل رہے گی۔"

آنجلا کے لبوں نے اس طرح حرکت کی۔ گویا کچھ کہنا چاہتی تھی۔ مگر الفاظ ادا نہ ہوئے۔ لڑکھڑا کر فرش زمین پر گری۔ اور بیہوش ہو گئی۔ بدقسمت ماریین اور اس کی بیوی چیخ کی آواز سن کر بیدار ہو گئے تھے۔ انہوں نے چند ایک کپڑے پہنے۔ اور تاریکی ہی میں زینہ پر چڑھنے لگے۔ کیونکہ شمع آنجلا کے گرتے ہی بجھ گئی تھی۔

ایسا ہی ہوا۔ اور معاملہ دب کر رہ گیا۔ اینڈریو لیسلی ملازمت سے دل برداشتہ ہو چکا تھا۔ کیونکہ وہ سمجھتا تھا۔ مارگریٹ کے قتل سے بادشاہ کا تعلق بالواسطہ ضرور تھا۔ پس اس نے ادب و استقلال کے ساتھ ملازمت سے علیحدگی کر لی۔ خود شاہ ولیم نے بھی سیاسی مصالحت معلوم کر کے زیادہ اصرار پر نہ کیا۔ وہ لیسلی انگلستان سے رخصت ہو کر ہالینڈ چلا گیا۔ وہاں چند سال رنج و تنہائی کی زندگی بسر کر کے وہ ایک مختصر بیماری کے بعد فوت ہوا۔

کپتان کیمبل کی بیوی یعنی بالعذرا ساہوکار رسان کی بیٹی میری پہلے تو شوہر کی ہلاکت سن کر بہت رنجیدہ ہوئی۔ مگر ایک تو اس کا سلوک ہمیشہ ناپسندیدہ رہا تھا۔ دوسرے وہ خود بھی فطرتاً بہت عرصہ ملول نہ رہ سکتی تھی پس ڈیڑھ سال تک بیوگی کے بعد اس نے ایک مستقل مزاج اور آسودہ حال شخص سے جو اس کے اپنے طبقے سے تعلق رکھتا تھا شادی کر لی۔ یہ دوسرا نکاح ہر طرح اطمینان بخش ثابت ہوا۔ اس کے کئی بچے ہوئے اور آخر کار وہ پوتوں کو دیکھ کر مری

لارڈ اور لیڈی میکڈانلڈ یا عام لفظوں میں ماؤڈرک اور ایلین قلعہ گلن فان میں آباد ہو گئے۔ ان کی راتیں اس خوفناک رات کو ہی جب گلنکو میں شاہی فرمان کے مطابق کشت و خون اور قتل زنی ہوئی ہمیشہ کے لئے ختم ہو چکی تھیں۔ لیکن معصوم بچہ کی خاطر زندہ رہنا ضروری تھا۔ بہر حال یہ امر واقعہ ہے کہ اس دن کے بعد پھر کبھی ان کو ہنستے نہیں دیکھا گیا۔ اس میں شک نہیں کہ ان کا رشتہ محبت دم آخر تک مضبوط رہا۔ مگر دلی رنج و الم کے باعث وہ کبھی ایک دوسرے کو دیکھ کر بھی نہیں ہنسے۔ نہ انہیں پھر کبھی دوبارہ آباد وادی گلنکو میں جانے کی جرأت ہوئی۔ اس ہولناک قتل عام کے متعلق جو وادی میں اور اس خونی انتقام کی نسبت بھی جو سر نے گلس ہومن پر لیا گیا۔ انہوں نے کبھی ایک دوسرے ذکر نہیں کیا۔ شاید اس لئے کہ دونو محسوس کرتے تھے۔ کہ خوفناک عہد ماضی تاریکی میں ہی چھپا رہے اچھا ہے۔ بہر حال باطن میں وہ اس بوجھ کو یکساں محسوس کرتے تھے۔ جو اس واقعہ کی یاد نے ان دونوں پر ڈال رکھا تھا۔ مناسب وقت پر ان کا بیٹا جوان ہوا۔ مگر ان ہولناک مصائب کے بو نے اپنی زندگی میں برداشت کئے تھے۔ پھر ان کی اولاد کو کئی نسلوں تک کسی تکلیف یا مصیبت معمولی البتہ نہیں ہوا۔ یہ شاید قدرت کا ذریعہ تلافی تھا۔

رہ گئی اس کی بہن مسز کیمبل۔ یعنی وہ عورت جو ظاہری خوبصورتی کی تہ میں قلب سیاہ رکھتی تھی۔ کئی ماہ وحشتناک دیوانگی کی حالت میں قلعہ ایڈس میں زندہ رہی۔ مگر ایک دن حالت جنون میں کنگرہ سے نیچے کود پڑی۔ اللہ کرتے ہی وہ پاش پاش ہو گیا۔ یہ اس ہستی ناپاک کا انجام تھا۔

ختم شد